الحمد للہ

مسئلہ علم غیب میں اعلیٰحضرت مجدد دین وملت جناب مولانا مولوی احمد رضا خاں صاحب
نور اللہ مرقدہ کا ایک مبارک ارشاد مسمی بنام تاریخی

# خالص الاعتقاد
۱۳۲۸ھ

جسمیں انکیسو ۱۲۰ عبارات ائمہ دین و علمائے معتمدین سے ان امور کا روشن ثبوت دیا کہ (۱) انبیاء و اولیا علیہم الصلاۃ والثنا کو علوم غیب عطا ہوئے (۲) عرش تا فرش شرق تا غرب روز اول تا روز آخر کے کائنات انپر روشن کیے گئے (۳) آیات نفی سے یہ مراد (۴) تکفیر فقہا کا یہ مفاد (۵) دہابی افترا و نکارد (۶) منکران علم غیب پر قرآن عظیم نے فتوائے کفر دیا (۷) اسکے جواب میں اسمٰعیل دہلوی و جناب گنگوہی صاحب وہابیہ نے علما و اولیا و ائمہ اہلبیت و صحابہ و انبیاء و خود سید الانبیا یہاں تک کہ خود حضرت کبریا کو کافر و مشرک بنا دیا مع تمید مسمی بنام تاریخی

## رماح القہار علی کفر الکفار

جسمیں بارہ غایۃ المامول وہابیہ کے مکر اور سیف النقی کی بیحیائیوں کا ذکر ہو جسنے کسی عاقل کے نزدیک وہابیہ کو قابل خطاب نہ رکھا

مطبع اہلسنت وجماعت بریلی میں طبع ہوا

بار سوم ۵۰۰ جلد
قیمت مجلد ۳

باہتمام جناب مولانا مولوی حاجی محمد امجد علی صاحب اعظمی رضوی ... چھپ کر شائع ہوا

# رماح القہار علی کفر الکفار

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

الحمد للہ ہادی القلوب و افضل الصلاۃ والسلام علی النبی المطلع علی الغیوب المنزہ من جمیع النقائص والعیوب وعلی آلہ وصحبہ المطہرین من الذنوب القاہرین علی کل شقی مفتر کذوب صلاۃ وسلاما یتجددان بکل طلوع وغروب اللہ عزوجل جن قلوب کو ہدایت فرماتا ہے اُنکا قدم ثبات جادۂ حق سے لغزش نہیں کرتا اگر ذریت شیطان اپنے وسوسے شوشے کچھ ڈالتی بھی ہو تو ہرگز اُسپر اعتماد نہیں کرتے کہ اونکے ربنے فرمادیا ہے ان جاءکم فاسق بنبأ فتبینوا اگر کوئی فاسق تمھارے پاس کچھ خبر لائے تو فوراً تحقیق کرلو بے تحقیق اعتبار نہ کر بیٹھو پھر جب امر حق اپنی جھلک اُنھیں دکھاتا ہے فوراً اُنکا وہ حال ہوتا ہے جو اُنکے ربنے فرمایا والذین اتقوا اذا مسہم طائف من الشیطٰن تذکروا فاذا ہم مبصرون معاً ہوشیار ہوجاتے اور اُنکی آنکھیں کھل جاتی ہیں ابلیس لعین کی ذریت نے جو پردہ ڈالنا چاہا تھا دھواں بنکر اُڑ جاتا اور آفتاب حق اپنی نورانی کرنوں سے شعاعیں ڈالتا چمکتا ہوا آتا ہے ولہٰذا ہمیشہ خذلہم اللہ تعالیٰ نے جب اللہ تعالیٰ واحد قہار اور اُسکے حبیب سید ابرار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توہین وتکذیب اُس حد تک پہنچی کہ ابلیس لعین کی ہزار ہا سال کی کمائی پہ فوق لیگئی اودہر اللہ تبارک وتعالےٰ

نے اپنے بندہ عالم اہلسنت مجدد دین و ملت دام ظلہم الاقدس کو اُن خبثا کی سرکوبی پر مقرر فرمایا الحمد للہ
سرکوبی بھی وہ فرمائی جس سے عرب و عجم گونج اٹھے اکابر علمائے کرام حرمین شریفین نے اُن شیاطین کے
اقوال تکذیب و توہین پر انکو کافر مرتد زندیق ملحد کہا اور صاف فرمادیا کہ من شک فی کفرہ و عذابہ فقد کفر
جو ایسوں کے ان اقوال پر مطلع ہو کر ان کے کفر و عذاب میں شک کرے وہ بھی انھیں کی طرح کافر ہے کہ اسنے
اللہ عزوجل کی عزت محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عظمت کو ہلکا جانا آنکہ بدگویوں کو کافر نہ مانا
الحمد للہ یہ مبارک فتویٰ مسمیٰ بہ حسام الحرمین علی منحر الکفر والمین ۱۳۲۴ ایسا بے نظیر مرتب ہوا جس نے بد دینوں
کے دلوں میں رعب قلعوں میں زلزلے ڈالدیے پھر نفیس بے مثال تمہید ایمان بآیات قرآن ۱۳۲۶ اس
محمدی خنجر پر اور اکبھی صیقل ہوئی جس نے خدا جل وعلا و رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے دشنام دہندوں کے سب حیلے مٹا دیے اور
صاف بتا دیا کہ صرف قرآن عظیم کی آیتوں نے اُن پر حکم کفر لگا دیے کافروں کے پاس اسکے جواب کیا ہوتے
اور بے توفیق الٰہی توبہ کیونکر کرتے ناچار مکر فریب جھوٹ کذب تہمت افترا بہتان گالیوں بدزبانیوں پر آئے
جو عاجزوں کی پچھلی تدبیر ہے خادمان سنت نے گالیوں سے اعراض اور اپنی ذات سے متعلق تہمتوں افتراؤں
سے بھی اغماض ہی کیا باقی دھوکے بازیوں کے جواب ظفر الدین الجید و کین کش پنجہ پیچ و بارش سنگی و پیکان
جانگداز و ضروری نوٹس و نیا زمانہ و کشف راز وغیرہا رسائل و اعلانات سے دیتے رہے ان رسالوں اشتہاروں
کے جواب سے کفر پارٹی نے پھر ایک کان گونگا ایک بہرا رکھا اصلاً کسی بات کا جواب نہ دیا اور اپنی ناٹیں ناٹیں سے
باز بھی نہ آئی جب دیکھا کہ یوں کام نہیں چلتا بالآخر مرتا کیا نہ کرتا پارٹی نے دو تدبیریں وہ بے مثال سوچیں
کہ ابلیس لعین بھی عش عش کر گیا کان ٹیک دیے انکے حسن پر غش کر گیا تدبیر اول معارضہ بالمثل یعنی علمائے
اسلام نے کفر پارٹی کے کفر پر حرمین طیبین کا فتویٰ شائع فرمایا تمام اسلامی دنیا میں کفر پارٹی ملعون پر تھو تھو ہو
رہی تھی پارٹی کے رنگ فق ہوئے حواس گم ہوئے دم الٹ گئے کلیجے پھٹ گئے مگر قہر خدا کا کیا جواب تھا اسکا
جواب نہیں ہو سکتا تو لاؤ معارضہ بالمثل کی سی مسلمان متقیوں کے سر بھی کوئی انوکھا افترا کی ٹھہری پہیلیں معارضہ بالمثل کی
کھیلیں یعنی پارٹی نے جو ضروریات دین کا انکار کیا ہے اللہ عزوجل کو جھوٹا کہا ہے ختم نبوت کا کھیل
تھی ہو تو کی راگ چھیڑا ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علم سے کہیں زیادہ ابلیس لعین کے علم کو وسعت دی جس

پاگلوں، چوپایوں کے علم کو علم اقدس کے مثل بنایا ہو، شیطان لعین کو خدا کی خاص صفت میں شریک ٹھہرایا ہو
اُن باتوں پر علمائے اسلام سے کفر و ارتداد کا حکم پایا ہو۔ دیکھو کسی فرعی اختلافی مسئلے میں عرب کے کسی مفتی کو
ان علمائے کرام سے خلاف ہو تو اس کے متعلق کچھ لکھو ہیں اور اس میں بھی گھڑنی تہمتیں گڑھ کے افترا اپنی طرف سے
لائیں، اور باایں ہمہ حکم میں ذرا نہ لائے تو حکم بھی جی سے نکال لیں، افترا کی مشین تو گھر میں چل رہی ہے خانگی
سانچے میں ڈھال لیں بس نام کو کہیں بڑے خلاف ملنی چاہیے پھر کیا ہے ابلیس سے اور ذریت لے
سوچنے سمجھنے ایک مسئلہ علم خمس کا، اس میں مدینہ طیبہ کے شافعی المذہب مفتی برزنجی صاحب کو شبہ
تھا اور ایک اونھیں کو کیا یہ مسئلہ پہلے سے علمائے امت میں مختلف رہا ہے اکثر ظاہرین جانب انکار
رہے اور اولیائے عظام اور انکے غلام علمائے کرام جانب اثبات و اقرار رہے ایسے مسئلہ میں کسی طرف تکفیر یعنی
تضلیل کیسی تفسیق بھی نہیں ہو سکتی مسلمانو مسائل تین قسم ہوتے ہیں ایک ضروریات دین انکا منکر
بلکہ انمیں ادنیٰ شک کرنیوالا بالیقین کافر ہوتا ہے ایسا کہ جو اسکے کفر میں شک کرے وہ بھی کافر، دوم ضروریات
عقائد اہلسنت ان کا منکر بد مذہب گمراہ ہوتا ہے، سوم وہ مسائل کہ خود علمائے اہلسنت میں مختلف فیہ
ہوں انمیں کسی طرف تکفیر و تضلیل ممکن نہیں یہ دوسری بات ہے کہ کوئی شخص اپنے خیال میں کسی قول کو
راجح جانے خواہ تحقیقاً یعنی دلیل سے اُسے وہی مرجح نظر آیا خواہ تقلیداً کہ اُسے اپنے نزدیک اکثر علما یا
اپنے معتمد علیہم کا قول پایا کبھی ایک ہی مسئلہ کی صورتوں میں یہ تینوں قسمیں موجود ہو جاتی ہیں۔ مثلاً
اللہ عزوجل کے لیے ید و عین کا مسئلہ قال اللہ تعالیٰ ید اللہ فوق ایدیھم وقال تعالیٰ ولتصنع
علی عینی ید ہاتھ کو کہتے ہیں عین آنکھ کو اب جو یہ کہے کہ جیسے ہمارے ہاتھ آنکھ ہیں ایسے ہی جسم کے ٹکڑے
اللہ عزوجل کیلئے ہیں وہ قطعاً کافر ہے اللہ عزوجل کا ایسے ید و عین سے پاک ہونا ضروریات دین سے ہے
اور جو کہے کہ اسکے ید و عین بھی ہیں تو جسم ہی مگر نہ مثل اجسام۔ بلکہ مشابہت اجسام سے پاک و منزہ ہیں
وہ گمراہ بد دین ہے کہ اللہ عزوجل کا جسم و جسمانیات سے مطلقاً پاک و منزہ ہونا ضروریات عقائد اہلسنت و جماعت
سے ہے اور جو یہ کہے کہ اللہ عزوجل کے لیے ید و عین ہیں کہ مطلقاً جسمیت سے بری و مبرا ہیں وہ اسکی دو صفات
ہیں لیکن حقیقت ہم نہیں جانتے نہ انہیں سمجھا کریں وہ قطعاً مسلمان سنی صحیح العقیدہ ہے اگرچہ عدم

تاویل کا مسئلہ اہلسنت کا خلافیہ ہو متاخرین نے تاویل اختیار کی پھر اسے نہ یہ گمراہ ہوئے نہ وہ کہ اجرا علی الظاہر یعنی مذکور کرتے ہیں جسکا حاصل صرف آمنا کہ آمنا بہ کل من عند ربنا بعینہ یہی حالت مسئلہ علم غیب کی ہے اسمیں بھی تینوں قسم کے مسائل موجود ہیں (۱) اللہ عزوجل ہی عالم بالذات ہے بے اسکے بتائے ایک حرف کوئی نہیں جان سکتا (۲) رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم اور دیگر انبیائے کرام علیہم الصلاۃ والسلام کو اللہ عزوجل نے اپنے بعض غیوب کا علم دیا (۳) رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کا علم اوروں سے زائد ہے ابلیس کا علم معاذ اللہ علم اقدس سے ہرگز وسیع تر نہیں (۴) جو علم اللہ عزوجل کی صفت خاصہ ہے جسمیں اسکے حبیب محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو شریک کرنا بھی شرک ہو وہ ہرگز ابلیس کے لیے نہیں ہو سکتا جو ایسا مانے قطعاً مشرک کافر ملعون بندہ ابلیس ہے (۵) زید و عمرو و ہر بچے پاگل چوپائے کو علم غیب میں محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کے مماثل کہنا حضور اقدس صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی صریح توہین اور کھلا کفر ہے یہ سب مسائل ضروریات دین سے ہیں اور انکا منکر انمیں ادنے شک لانیوالا قطعاً کافر یہ قسم اول ہوئی (۶) اولیائے کرام نفعنا اللہ تعالی ببرکاتہم فی الدارین کو بھی کچھ علوم غیب ملتے ہیں مگر بوساطت رسل علیہم الصلاۃ والسلام معتزلہ خذلہم اللہ تعالی کہ صرف رسولوں کے لیے اطلاع غیب مانتے اور اولیائے کرام رضی اللہ تعالی عنہم کا علوم غیب میں اصلا حصہ نہیں جانتے گمراہ و بدمذہب ہیں (۷) اللہ عزوجل نے اپنے محبوبوں خصوصاً سید المحبوبین صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو غیوب خمسہ سے بہت جزئیات کا علم بخشا جو یہ کہے کہ خمس میں سے کسی فرد کا علم کسی کو نہ دیا گیا ہزارہا احادیث متواتر المعنی کا منکر اور بدمذہب خاسر ہے یہ قسم دوم ہوئی (۸) رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو تعیین وقت قیامت کا بھی علم ملا (۹) حضور کو بلا استثنا جمیع جزئیات خمس کا علم ہے (۱۰) جملہ مکنونات قلم و مکتوبات لوح بالجملہ روز اول سے روز آخر تک تمام ماکان و مایکون مندرجہ لوح محفوظ اور اس سے بہت زائد کا علم ہے جسمیں ماورائے قیامت تو جملہ افراد خمس داخل اور دربارہ قیامت اگر ثابت ہو کہ اسکی تعیین وقت بھی درج لوح ہے تو اسے بھی شامل ورنہ دونوں احتمال حاصل (۱۱) حضور پرنور صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو حقیقت روح کا بھی علم ہے (۱۲) جملہ متشابہات قرآنیہ کا بھی علم ہے یہ پانچوں مسائل قسم سوم سے ہیں کہ انمیں خود علمائے اہلسنت

اہلسنت مختلف رہے ہیں جسکا بیان بعونہ تعالیٰ عنقریب واضح ہوگا انھیں ثبت یا نفی کسی پر معاذ اللہ کفر کیا معنی
ضلال یا فسق کا بھی حکم نہیں ہو سکتا جبکہ پہلے سات مسئلوں پر ایمان رکھتا ہو اور ان پانچ کا انکار اُس مرض
قلب کی بنا پر نہ ہو جو وہابیہ قاتلہم اللہ تعالیٰ کے نجس دلوں کو ہے کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے فضائل
سے جلتے اور جہاں تک بنے تنقیص و کمی کی راہ چلتے ہیں فی قلوبھم مرض فزادھم اللہ مرضا ولاھل السنۃ
من اللہ احمد رضا آمین اب وہابیہ کی مکاریاں دیکھیے اولاً جب انھیں معلوم ہوا کہ سرکار اعظم مدینہ
طیبہ میں مفتی شافعیہ کو باتباع اہل ظاہر بعض مسائل قسم سوم میں خلاف ہے جسکا اپنا خلاف تو مسائل قسم
اول میں تھا انکار ضروریات دین و توہین حضور پُر نور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیہم وسلم کر کے خود
انھیں مفتی شافعیہ وجملہ مفتیان کرام ہر دو حرم محترم کے روشن فتووں سے کافر مرتد مستحق لعنت ابد ٹھہر
چکے تھے جھٹ سب سے پہلی قسم سوم میں خلاف لا ڈالا۔ دو فائدے سوچکر ایک یہ کہ جب مسئلہ خود اہلسنت
کا خلافیہ ہے تو ادھر بھی عبارات علماء مل جائینگی ناواقفوں کے سامنے غل مچانیکی گنجائش تو ہوگی دوسرا
سب سے بڑا مُجل یہ کہ مفتی صاحب سے کوئی تحریر ہاتھ آسکیگی جسے بزور زبان و زور بہتان حسام الحرمین کا
معاوضہ ٹھہرا سکیں اور گلے پھاڑ کر چیخنا شروع کیا کہ علم غیب میں مناظرہ کر لو ہے کی پھونکوں سے کہیے کہ مسائل
قسم اول تو اصل الاصول مسائل علم غیب ہیں خبیثو تم تو اُنکے منکر ہو کر باجماع علمائے حرمین شریفین کافر
ٹھہر چکے ہو انھیں چھوڑ کر سب سے ہلکے مسائل قسم سوم کی طرف کہاں رے جاتے ہو جو خود ہم اہلسنت کے خلافیہ
ہیں پہلے مسلمان تو ہو لو پھر کسی فرعی مسئلہ کو چھیڑنا اسکی نظیر یہی ہو سکتی ہے کہ کوئی ملعون معاذ اللہ اللہ عزوجل
کے لیے ہمارے ہی سے ہاتھ پاؤں آنکھ کان گوشت پوست استخوان سے مرکب مانے اور جب اہل اسلام اسکی
تکفیر کریں تو یدلہ وعلینہ میں مسئلہ خلافیہ تاویل و تفویض میں بحث کی آڑ لے اُس سے یہی کہا جائیگا کہ ایسی
کے منہ سے تو تو صراحۃً اُس قدوس متعالی عز جلالہ کو اپنا سا جسم مانکر کافر ہو چکا ہے تجھ سے اور اس مسئلہ
خلافیہ اہلسنت سے کیا علاقہ۔ دجال کے گدھے پہلے آدمی تو بن مسلمان تو ہو۔ پھر تفویض و تاویل پوچھیو۔
مسلمانو ان خبثا کے علم غیب سے نفرت کا یہ حاصل ہے تو تعالوا لھم واضل اعمالھم ثانیاً مبش خویش یہ مشعوذیے
کا شملہ ایک تو نہو مخصوص آتم یا توم زنگی کا نور سوم کو دکر کر معظم میں بعون اللہ تعالیٰ خائب و خاسر و ذلیل

مزے دار تمثیل
لہ [illegible] مرحوم
[illegible]

مخصوم ہو چکا تھا یہاں تک کہ علمائے کرام حرم شریف نے اسکا نام ہی بدلکر مخصوم رکھدیا تھا) متعین کیا کہ مکہ معظمہ میں تو
چھل پہچ نہ چلا مجدد دین وملت کے انوار علم نے حرم شریف کے کوچے کوچے کو جگمگا دیا ہے یہاں کے علمائے کرام
بعون الملک العلام قریب میں نہ آئیں گے سرکار اعظم مدینہ طیبہ میں ہنوز الدولة المکیة بالمادة الغیبیة ۱۳۲۳
کا آفتاب طالع نہیں ہوا اور مفتی شافعیہ کو جس میں اشتباہ ہے وہاں کھل کھیلیں۔ مخصوم ماتوم ہے ذرا ہوش آجائے کہ
اسقدر سے اپنے جگر کی چھپتوں کفر وارتداد کی مصیبت میں تون کے اندرونی گہرے زخم جانکاہ کا کیا مرہم ہوگا کہ
مسئلہ خود اہلسنت کا خلافیہ ہے بڑھ سے بڑھ اتنا ہوگا کہ مفتی صاحب اپنا قول مختار لکھدیں اور دوسرے قول کو خلاف
تحقیق بتائیں یہ تو ائمہ وعلما میں صحابہ کرام کے وقت سے آجتک برابر ہوتا آیا ہے اور ہوتا رہیگا اس سے کیا کام
چلیگا لہذا اسمیں یہ نمک مرچ ملائے گئے کہ اعلحضرت مجدد دین وملت نے اپنے رسالہ میں علم رسول اللہ صلی اللہ
تعالی علیہ وسلم کو سوا علوم ذات وصفات الہی کے جملہ معلومات آلہیہ غیر متناہیہ بالفعل کو تفصیل تام محیط
ٹھہرایا اور اس احاطہ میں علم الہی وعلم نبوی میں صرف قدم وحدوث کا فرق بتایا ہے مفتریوں پر کمال قہر
الہی کا ثمرہ یہ کہ یہ من گڑھت باتیں رسالہ اعلحضرت کیطرف نسبت کیں جسمیں صراحۃً ان اباطیل کا روشن رد ہے
جسکا ذکر بعونہ تعالی عنقریب آتا ہے رسالے میں اگر ان باتوں کی نسبت ہاں نہ کچھ نہ ہوتا تو انکا اوسکی طرف منسوب
کرنا سخت خبیث افترا تھا نہ کہ رسالے میں تصریح تام روشن وواضح طور پر جن باتوں کا رد ہوا وہیں کو اُسکی طرف
نسبت کر دیا جائے اسکی نظیر یہی ہو سکتی ہے کہ کوئی ملعون کہے قرآن عظیم میں عیسی مسیح کو خدا لکھا ہے کہ ان اللہ
ھو المسیح ابن مریم اُس سے یہی کہا جائیگا کہ او ملعون مجنون ابلیس کے مفتون سوجھ کہ قرآن عظیم میں ایسا فرمایا
ہے یا اسکا رد ارشاد ہوا ہے کہ لقد کفر الذین قالوا ان اللہ ھو المسیح ابن مریم قل فمن یملک من اللہ شیأ
ان اراد ان یھلک المسیح ابن مریم وامہ ومن فی الارض جمیعا بیشک کافر ہیں وہ جو مسیح ابن مریم کو
خدا کہتے ہیں تم فرمادو کہ کس کو اللہ پر کچھ اختیار ہے اگر وہ مسیح ابن مریم اور اونکی ماں اور تمام اہل زمین کو فنا کر دینا
چاہے اعلحضرت نے یہ مبارک رسالہ مکہ معظمہ میں تصنیف فرمایا اکابر علمائے مکہ نے خواہشیں کر کے اُسکی نقلیں لیں
اس رسالہ کی قسم اول جناب مفتی برزنجی صاحب نے پڑھوا کر سُنی حاش للہ ہزار ہزار بار حاش للہ
زنہار معقول ومقبول نہیں کہ معاذ اللہ خود حضرت ممدوح ایسے اخبث انجس افترائے ملعون تراشیں یا انکا

تراشنا روا رکھیں بلکہ ضرور ضرور ان دل کے اندھوں نے اُس مقدس مفتی کی ظاہری نابینائی سے فائدہ اوٹھایا اور کوئی نہ کوئی کارروائی دھوکے فریب یا تحریف تصحیف کی عمل میں لائی گئی انما یفتری الکذب الذین لا یؤمنون والوں نے اپنے پرانوں المرجفون فی المدینۃ کا ترکہ پایا وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون **ثالثاً** خبثا نے لکھا ابھی اور کل بھی نہ گذرا حضرت مفتی صاحب نے ان افترائی اقوال پر بھی اتنا ہی **حکم** دیا کہ غلط اور تفسیر قرآن پر بے دلیل جرأت ہے۔ اشقیا کے طائفہ بھر کی چھاتیاں پھٹ گئیں کہ ہائے ہائے رسول کے شہر میں خدا کا قہر سر پڑا اور ڈھا اور کچھ کام نکلا انبیٹھی دیوبند تھانہ بھون انبیٹھ گنگوہ دہلی پنجاب وغیرہا کے سب پیچ عیب جوڑ جوڑ کر کیٹیاں ہوئیں اور رائے پاس ہوئی کہ ابلیسی سنو وہ تم او ر غم کرو۔ ارے افترا کیش تو تمہارے گھر میں چل رہی ہے مجدد ملت پر افترا جوڑے تھے حضرت مفتی صاحب پر جوڑتے ہوئے کیوں مر جاتے ہو بنا برآں پہلے افترا میں وہ جو علوم ذات وصفات الٰہی کا استثنا رکھا تھا اب اپنے ہی چھپے ہوئے رسالہ **غایۃ المامول** سے اُسے بھی اُڑا دیا جناب منور علی صاحب رامپوری ایند کو جو اس رسالہ غایۃ المامول کے لانیوالے چھپوانے والے ہیں **مسلمان سب سے پہلے انھیں کی دن دہاڑے چوری اور سرزوری ملاحظہ فرمائیں** رسالے کے صفحہ ۳ پر مفتی صاحب کیطرف منسوب عبارت تو یہ چھاپی ذہب فیما الی انہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم علمہ محیط بکل شئی حتی المغیبات الخمس وانہ لا یستثنیٰ من ذلک الا العلم المتعلق بذات اللہ تعالیٰ وصفاتہ جسمیں علم متعلق بذات الٰہی وصفات الٰہی کا صریح استثنا موجود ہے اور اس عبارت کے من گھڑت خلاصہ کا ترجمہ آخر کتاب میں یوں چھاپا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا علم بھی ایسا ہی محیط ہے جیسے اللہ تعالیٰ کا اور آپکے علم اور اللہ تعالیٰ کے علم میں کوئی فرق نہیں سوا حدوث و قدم کے ملاحظہ ہو کہ وہ علم ذات وصفات کا استثنا یک لخت اُڑ گیا اور بلا استثنا جمیع معلومات الٰہیہ کو علم نبوی محیط ماننے کا بہتان جڑ گیا بیچیا بد دین لوگ اکثر افترا اگانٹھا کرتے ہیں اسکا کچھ گلہ نہیں مگر ع چہ دلاور دزدے کہ بکف چراغ دارد؛ کا سماں اور ہی مزہ رکھتا ہے جس کتاب میں تحریف کریں اسکے ساتھ اُسکی پشت پر چھاپ دیں اور پھر سر بازار مسلمانوں کو آنکھیں دکھائیں تف تف تف۔ تف سے کیا ہوتا ہے جب خدا کی لعنت ہی کا خوف نہیں پھر اس **چالبازی** کی کیا شکایت کہ مفتی صاحب کیطرف عبارت تو یہ منسوب کی

چوری اور سرزوری

اطلعنی علی رسالۃ مذہب فیہا جسکا صاف مفاد کہ یہ مضمون اوس رسالہ کا ہے حالانکہ رسالہ میں اُسکا صاف رد لکھا ہے
اور بانی طائفہ نجدیت کے امام معصوم سفلی آسمان کذب افترا کے بدر منور اُسکا ترجمہ یوں گانٹھتے ہیں

اپنے دوسرے رسالہ علم غیب کی مجھکو خبر دی اور اُسکا یہ مدعا بیان کیا یعنی یہ مدعا اوس بانی بیان میں تمہارے کر
رسالہ میں تاکہ کوئی رسالہ کا تماشا نہ دیکھ جھوٹ بکنے والا ہمیشہ لوٹا رہے کہ مفتری رسالہ میں قول لکھا ہے یا انکار کیا ہے پھر بھی
تمھی سی کترپیونت کا کیا گلا کہ مفتی صاحب کیطرح عبارت تحریر منسوب کی فلم اٰل جہد فی بیان ان الایۃ
المذکورۃ لا تدل علی مدعاہ دلالۃ قطعیۃ جسکا صاف ترجمہ یہ ہے کہ بیٹے اپنی چلتی اس بیان میں کوشش کی
کہ آیت اُنکے دعوے پر ایسی دلالت نہیں کرتی جو یقینی قطعی ہو اب تمہ وہابیت کے منور محل کا چمکتا ترجمہ سنیے

آیت مذکورہ تمہارے دعوے کی دلیل نہیں ہوسکتی کہاں نفی تیقن کہ یقینی طور پر اثبات نہیں اور کہاں سرے سے
کہ دلیل ہو ہی نہیں سکتی ۔ دو سطر کے ترجمہ میں یہ ڈھٹائیاں یہ اور ان گھاتیاں یہ دل ربائیاں اور پھر دین
و دیانت کا دعوے برقرار ع چوں وضوئے محکم بی بی تمیز ۔ پھر یہ شریلی جھانولی تو خاص انعام دینے
کے قابل کہ اسی صفحہ ۳ عبارت مفتی صاحب میں قادیانی پھر طائفہ امیریہ امیر حسن سہسوانی پھر طائفہ
نذیریہ نذیر حسین دہلوی پھر طائفہ قاسمیہ قاسم نانوتوی پھر رشید احمد گنگوہی پھر اشرفعلی
تھانوی یہ سارے کے سارے نام بنام مذکور تھے اور ان سب پر جبکہ وہ اقوال اُنکے ہوں احکام کفر و
ضلال سطور تھے تن وہابیت کی منور جان جو شرمائی نظروں سے اُسکے ترجمہ پر آئیں تو یوں جھلک دکھا اوپ

ہوجائیں کہ ہندوستان میں کچھ لوگ گمراہ اور اہل کفر ہیں جو ایسا ایسا کہتے ہیں منجملہ اونکے غلام احمد قادیانی وغیرہ
وغیرہ ملاحظہ ہو اپنے باپچوں کو کیا وغیرہ وغیرہ کے پردے میں منھ لاؤ وغیرہ کی خاک ڈالکر بلی کیطرح چھپایا ہے غرض
سے عیار ہوشیار ہو جو آج ہو تم ہو ۔ بندے ہو مگر خوف خدا کا نہیں رکھتے ۔ سے ارے بیباک کیا کہنا ہے
تمہاری اس وغیرہ کا ۔ یہی پردہ ہے سارے ایرا غیرا نتھو خیرا کا ۔ بریلی کے وہابیہ بھی انھیں حضرت کی
چال پر بھول کر اپنی تبیان والی تحریر سر بازار تشہیر کرا بیٹھے مسلمانوں نے پانسو روپے انعام کا اشتہار دیا
اگر ایک ہفتہ میں اپنے افتراؤں کا ثبوت دیدیں میعاد گزری اور اُس سے دو چند زمانہ گزرا اور پھر سہ چند تک
نوبت پہنچی مگر کسی مفتری کو نہ جاگ لب کھلے فبہت الذی کفر واللہ لا یہدی القوم الظالمین بس وہ تو یونہی نجیلا

پردہ نشینوں نے کسی اپنے سعید کی فرضی آڑ سے دیوبندی کیشیوں کا تتبع چھاپا پہلے دو ناحیر تھے تو اسمیں افترا برافترا افترا بر افترا کے ڈھیر تھے اور دائمی کوئی ملعون طائفہ اپنے منتی افتراؤں کا ثبوت کہاں سے لاسے سوا ملکے کہ لعنتوں پر لعنت غضبوں پر غضب اوڑھے اسپر مسلمانوں نے العذاب البئیس[۱۳۲۸] علی الخس حلائل ابلیس او نپر نازل کیا اور تین ہزار روپے کا اعلان دیا اور انکی مہلت تین ہفتے کردی اور برسم شہادت انکے انصاف کی ٹوکری درجھنگی و غیرہ کے ظاہر ہو تیر تھانوی صاحب کے سر دھردی اگرچہ برسوں کا تجربہ شاہد ہو کہ وہ تین تو رہے دیکھکر بھی لب نہ کھولینگے۔ انکی مہروہن تو جب ٹوٹے کہ کچھ گنجائش سوجھے خیر ایک تدبیر تو کفر پارٹی کی یہی دوسری تدبیر لعنت تحمیر اشد ملعونی کی ہولتی تصویر فلک شیطنت کی بدر منیر ابلیس لعین کی بڑی ہمشیر اللہ و رسول پر حملہ کے لیے کفر پارٹی کی ننگی شمشیر یعنی رسالہ ملعون ومخفی خلاگے سے سیف النقی اس خبیثہ ملعونہ رسالہ نے وہ طرز اختیار کی کہ وہابیہ خذلہم اللہ تعالی پر سے ۲۵ برس کا قرضہ ایکدم میں اتروا دے آستانہ علیہ رضویہ سے ۲۵ سال کامل ہوئے کہ وہابیہ کا رد اشاعت پا رہا ہے اور آجتک بفضل وہاب جل وعلا لاجواب رہا ہے کسی گنگوہی انبیٹھی تھانوی دیوبندی دہلوی امرتسری کو تاب نہ ہوئی کہ ایک حرف کا جواب لکھیں اور جب مطالبہ جواب کتب کا نام آیا ہے شکلین طائفہ نے جو منا فخر سنا نظرہ رٹ رسے ہیں وہ وہ چک پھیریاں لیں وہ وہ اوڑان گھائیاں دکھائیں جنکا بیان رسالہ الاستمتاع بذوات القناع سے ظاہر شریفہ ظریفہ رشیدہ رسیدہ نے اپنے اقبال وسیع سے انکے ادبار ضیق کو ایسی فراخی حوصلگی دکھائی ہے کہ چاہیں تو ایک ایک منٹ میں اپنے خصموں کی ایک ایک کتاب کا جواب لکھدیں اور وہ بھی بیمثل ولاجواب لکھدیں یعنی خصم کا جو قول چاہیں نقل کریں اور اسکے مخالف جتنی عبارات چاہیں خصم کے آباواجداد و مشایخ کی طرف سے گڑھ لیں اور انکی تصانیف کے نام بھی تراشلیں اونکے مطبع بھی اپنے افترائی سانچے میں ڈھال لیں اور سر بازار کمال حیا آنکھیں دکھانے کو ہوجائیں کہ تم تو یہ کہتے ہو اور تمھارے والد ماجد اسکے خلاف فلاں کتاب میں یوں فرماگئے ہیں تمھارے جد امجد کا فلاں کتاب میں یہ ارشاد ہے تمھارے مشایخ کرام فلاں فلاں کتابوں میں یوں فرماگئے ہیں ان کتابوں کے یہ یہ نام ہیں فلاں فلاں مطبع میں چھپیں انکے فلاں فلاں صفحہ میں یہ عبارات ہیں۔ کیا اس سے بڑھکر بکا کامل ثبوت اور کیا ہوگا اور

بعنایت الٰہی حقیقت دیکھیے تو ان کتابوں کا اصلا کہیں روئے زمین پر نام نشان نہیں نری من گھڑت خیالی
تراشیدہ خوابہائے پریشان جنکی تعبیر فقط اتنی کہ لعنۃ اللہ علی الکذبین مثلاً (۱) صفحہ ۷ پر ایک کتاب بنام
تحفۃ المقلدین اعلیحضرت کے والد ماجد اقدس حضرت مولٰنا مولوی محمد نقی علیخاں صاحب قدس سرہ العزیز کے نام
سے گڑھی اور بکمال بیحیائی لکھدیا کہ مطبوعہ صبح صادق سیتاپور صفحہ ۱۵ (۲) صفحہ ۱ پر ایک کتاب بنام ہدایۃ الاسلام
اعلیحضرت کے جد امجد حضور پرنور سیدنا و مولٰنا مولوی محمد رضا علیخاں صاحب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نام سے تراشی
اور بکمال ملعونی لکھدیا کہ مطبوعہ صبح صادق سیتاپور صفحہ ۱۰ (۳) صفحہ ۱۱ و صفحہ ۴۰ پر ہدایۃ البریہ مطبوعہ صبح صادق
کے علاوہ ایک ہدایۃ البریہ مطبوعہ لاہور اعلیحضرت کے والد ماجد قدس سرہ کے نام سے گڑھی اور اپنی تراشیدہ
عبارتیں اسکی طرف نسبت کردیں کہ صفحہ ۱۲ میں فرماتے ہیں صفحہ ۱۳ میں فرماتے ہیں اور سب محض بناوٹ (۴)
صفحہ ۱۱ پر ایک کتاب بنام خزینۃ الاولیا حضور اقدس انور حضرت سیدنا شاہ حمزہ مارہروی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے
نام اقدس سے گڑھی اور بکمال شقاوت لکھدیا کہ مطبوعہ کانپور صفحہ ۱۵ (۵) صفحہ ۲ پر ایک کتاب بنام تحفۃ القادریہ
اعلیحضرت کے جد امجد نور اللہ تعالیٰ مرقدہ کے نام سے گڑھی اور بکمال شیطنت لکھدیا مطبوعہ لکھنؤ صفحہ ۱۲ (۶)
صفحہ ۱۲ پر اقدس حضرت حضور سیدنا شاہ حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ملفوظات دل سے گڑھے اور بکمال
ابلیسیت لکھدیا کہ مطبوعہ مصطفائی صفحہ ۱۷ اور خبیثہ خفیہ نے جو عبارت جی سے گڑھی وہ مدعی کہ مکتوب ہوتی نہ
ملفوظ اور اسکے اخیر میں دستخط بھی یہ گڑھے کہ فقیر شاہ حمزہ مارہروی عفی عنہ اللہ کی مہر کا اثر کہ اندھی خبیثہ کو ملفوظ
ومکتوب کا فرق تک معلوم نہیں اور دل سے گڑھنت کو آندھی ع عیب بھی کرنے کو ہنر چاہیے (۷) ع
قدم فسق بانیش برتر خبیثہ ملعونہ نے صفحہ ۳ پر ایک کتاب بنام مرآۃ الحقیقہ حضور پرنور واکرم غوث دو عالم
سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اسم اطہر و انور سے گڑھی اور بکمال بیحیائی لکھدیا مطبوعہ مصر صفحہ ۱۸
(۸) صفحہ ۷ پر اعلیحضرت کے والد ماجد عطر اللہ تعالیٰ مرقدہ کی مہر مبارک بھی دل سے گڑھلی اور اسکی یہ صورت
بنائی | نقی علی حنفی سنی ۱۲ | حالانکہ حضرت والا کی مہر اقدس یہ تھی جو بکثرت کتب پر طبع ہوئی ہے | مولوی رضا علی خاں ۱۲ محمد نقی علی خاں |
(۹) حضرت اعلیٰ قدس سرہ کی وفات شریف ۱۲۹۷ھ میں واقع ہوئی خبیثہ نے مہر کا سال ۱۳۰۱ھ
لکھا یعنی وصال شریف کے چار برس بعد مہر کندہ ہوئی ع آپ لعنت الٰہی کا استحقاق تاہوا کہ کان

دل سب بٹ ہو جاتے ہیں (۱۰) تقویت الایمان پر سے اعتراضات بزور زبان اٹھایا ہے انکو صفحہ وار ایک
تقویت الایمان مطبوعہ مصطفائی گڑھی اور اس سے وہ عبارتیں نقل کر دیں اسکا دنیا بھر کی کسی تقویت الایمان
میں نشان نہیں جب حالت یہ ہو تو اپنی طرف کی فرضی خیالی تصانیف گڑھ دینے کی کیا شکایت۔ محمد تقی
اجمیری جو کوئی شخص اسکا مصنف ٹھہرایا ہو غالبا یہ بھی خیالی گڑھا یا کم از کم اسم فرضی ہو ایک بزرگوار نے پہلے ہی
اسی رنگ کا رسالہ حمایت اعلحضرت میں لکھکر یہاں چھاپنے کو بھیجا تھا جسمیں مخالفان حضرت والا کے کلام
ایسے ہی فرضی نقل کیے تھے الحمد للہ اہلسنت ایسی ملعون باتیں کب پسند کریں یہاں سے دھکارا یا تو خائف
ہو کر دین و دنیا ہیوں کا پکڑا اور انکو یہ رسالہ سیف النقی بھیجا جھوٹے معبود کے پجاری تو ایسوں کے بھوکے ہی
تھے باسم المعبود الکذاب اللئیم لپککر قبول کر لیا اور اعلان چھاپا کہ بندہ کی معرفت یہ رسالہ اور اشرف علی وغیرہ بزرگان کی
جملہ تصانیف ملسکتی ہیں راقم اصغر حسین مدرسہ دیوبند مسلمان اپنی ہی عادت پر قیاس کرتا ہو گمان تھا
کہ وہ حضرات بے حیا سے بے حیا ہوں پھر بھی ایسی سخت سے سخت ناپاک تر خبیث گندی گھنونی ابلیسی ملعون تحریر
کا نام لیتے کچھ تو شرمائینگے جسکی کمال بے حیائیوں ڈھٹائیوں کی نظیر جہان بھر میں کہیں نہ پائینگے مگر واضح ہوا کہ ان
بنفضلہ کی ایک حمام میں سب ننگے ہیں مدرسہ دیوبند سے اسکی اشاعت تو دیکھ ہی چکے اب ذرا بھنگی صاحب
کی حیا ملاحظہ ہو ۱۲ ربیع الآخر شریف کو جناب تھانوی صاحب نے رجسٹری شدہ نوٹس میں استفسار
فرمایا تھا کہ کیا آپ مناظرہ کو آمادہ ہوئے ہیں کیا آپنے دربھنگی کو اپنا وکیل مطلق کیا ہے آج سوا مہینہ گزرا تھانوی
صاحب کو تو حسب عادت جو سونگھ جاتا تھا سونگھ گیا یا دماغ شریف سونٹھ کی ناس سے اونگھتا ہی رہتا ہے اور
بھی اونگھ گیا مگر ۲۳ ربیع الآخر شریف کو دربھنگی جی اوچھلے اور اپنی خصلت و نسبت کے موافق بہت کچھ کلمات
ناپاک اور غلیظ اپنے دہن شریف سے اگلے اور ایک دو ورق اپنے نصیبوں کی طرح سیاہ فرمایا جس کا حاصل صرف
اسقدر کہ ہاں ہم تھانوی صاحب کے وکیل ہیں کیا ہم نہیں کہتے کہ ہم تھانوی کے وکیل ہیں تھانوی صاحب
پوچھنے کا آپکو کوئی اختیار نہیں ہم جو کہہ رہے ہیں کہ ہم تھانوی کے وکیل ہیں تمنے سرزوں کے سامنے کہدیا
کہ ہم تھانوی کے وکیل ہیں ہاں ہاں اجی لو خدا کی قسم ہم تھانوی کے وکیل ہیں تھانوی جی سے کیوں پوچھو
کہ تمنے وکیل کیا انہیں ہم جو کہہ رہے ہیں کہ ہم تھانوی کے وکیل ہیں اچھا تھانوی جی نہیں بولتے کہ ہم ان کے



وکیل ہیں تو اونکے نہ بولنے سے کیا ہو سکے گا کہ ہم تھانوی کے وکیل ہیں ہم خود تو بول رہے
ہیں کہ ہم تھانوی کے وکیل ہیں آتے لوگ گنگوہی جی کی آنکھوں قسم ہم تھانوی کے وکیل
ہیں مسلمانو خدارا انصاف۔ یہ صورتیں مناظرہ کرنے کی ہیں اللہ و رسول کی جیسی عزت اون کی
نگاہوں میں ہو طشت از بام ہو ادھی پر تو عزیمت ہم ہیں حل و حرم میں ان پر لعنتوں کا لام ہو ہاں بعض
دنیاوی عزتوں کا بھاری بوجھ پڑا کہ دفع الوقتی کو در بھنگی صاحب مغالطہ دہی کے لیے اپنے سونھ
آپ جناب تھانوی صاحب کے وکیل بن بیٹھے اول روز سے تھانوی صاحب پر تمام رسائل و
اعلانات میں یہی تقاضا سوار تھا کہ خود مناظرہ میں آتے ہول کھاتے ہو تو کھاؤ اپنے مہر و دستخط سے کسی
کو وکیل بناؤ ہارے اب خدا خدا کرکے وکالت کی بھنک سنی تو اوسکی تحقیقات حرام ہو خود ساختہ وکیل
صاحب کا جبروتی حکم ہو کہ جناب تھانوی صاحب کی مہر کیسی دستخط کہاں کے ان سے پوچھنا ہی بدضابطہ
ہو ہم خود ہی جو کہہ رہے ہیں کہ ہم تھانوی کے وکیل ہیں اس سے بڑھکر اور ثبوت کیا ہو۔ تھانوی کو
رجسٹری شدہ نوٹس پہنچا جسمیں وکیل کرنے نہ کرنے کو اونسے پوچھا وہ نہ بولے لاکھ نہ بولیں اونکے نہ بولنے سے
کیا ہوا بس اتنا ہی نہ کہ یہ سمجھا گیا کہ اونھوں نے ہم در بھنگی صاحب کو وکیل ہرگز نہ کیا پھر اس سے کیا ہوتا ہے
ہم خود جو فرما رہے ہیں کہ ہاں ہمکو تھانوی جی نے وکیل کیا ہو اس ہماری ہاں کے آگے تھانوی جی کی نا ہے
نوے یا ہارے ہوے یامال ستول یا اول فول یا قول نہ فعل کسی حرکت کا اصلا اعتبار ہی کیا ہو آپنے نہیں سنا کہ
ع گھر سے آیا ہو معتبر نائی ﴿ مسلمانو نہ فقط مسلمانو جہان بھر کے ذرا سی بھی عقل و تمیز رکھنے والو کبھی
اس مزہ کی وکالت کہیں سنی ہو گویا اس بیرانہ سالی میں دیوبندیوں نے گھیر گھار کر دو گز اٹھا کیا سر پر
لپیٹ دی گورنمنٹ گنگوہیت نے در بھنگی صاحب کے بیرسٹری کا ہلا لگا دیا کہ موکل کے اقرار انکار کی کچھ
حاجت نہیں فقط انکا فرمانا کافی ہو یا وہ تمام دیوبندیوں خواہ خاص تھانوی صاحب کے گھر کی عام
مختاری کا ڈھلوسہ آگے پیرو دینا تھا جسکے بعد تو کیل کی نسبت دریافت کرنا ہی بے ضابطگی ہو۔ مسلمانو
کیا وکالت یوہیں ثابت ہوتی ہو کیا اس سے در بھنگی صاحب کی محض جھوٹی وکالت کا ہوائی ہولا نہ
پھوٹ گیا جناب تھانوی صاحب نے دبی زبان بھی آتنی بانگ نہ دی کہ ہاں میں نے وکیل تو کیا ہو کیا نہ

مرتضیٰ حسن جی درمنگی و حسین احمد جی اجودھیاباشی کے تانگے تھے خود پہانے جہاں دیدہ گرم و سرد چشیدہ
عالیجناب تھانوی صاحب کا چہرہ ملاحظہ ہوا اسی ذیقعدہ ۱۳۳۸ھ کی ۲۰ تاریخ کو اعلیٰحضرت مجدد دین و
ملت نے تھانوی صاحب کے نام ایک مفاوضہ عالیہ بنام تاریخی ابحاث اخیرہ ۱۳۳۸ اصدار فرمایا جسکے تذکار
نمبر ۹ میں ارشاد ہوا یہ "تا کہ جب جواب بن ہی نہ پڑے تو کیا کیجئے کس گھر سے دیجئے مگر والا جناب ایسی صورتوں
میں انصاف یہ تھا کہ اپنے اتباع کا منہ بند کرتے جاہلہ دین میں ایسی ناگفتنی حرکات پر اونھیں لجاتے
شرماتے۔ اگر جناب کی طرف سے ترغیب تھی تو کم از کم آپ کے سکوت نے اونھیں شہ دی یہاں تک کہ اونھوں
نے سیف النقی جیسی تحریر شائع کی جسکی نظیر آجتک کسی آریہ یا پادری سے بھی بن نہ پڑی" پھر استفسارات
میں فرمایا (۷) آخر آپ بھی اللہ واحد قہار جل وعلا کا نام تو لیتے ہیں اوسی واحد قہار جبار کی شہادت
سے بتائیے کہ یہ حرکات جو آپکے یہاں کے علمائے مناظرین کر رہے ہیں صاف صریح اونکے عجز کامل اور
نہایت گندے حملہ بزدل کی دلیل روشن ہیں یا نہیں (۸) جو حضرات ایسی حرکات اور اتنی بے تکلف
اختیار کریں چھپائیں بیچیں بانٹیں شائع و اشتہار کریں پیش کریں حوالہ دیں افتخار کریں آسودہ مذکورہ کو روا
رکھیں ترک انسداد و انکار کریں کسی عاقل کے نزدیک لائق خطاب ٹھہر سکتے ہیں یا صاف ظاہر ہو گیا
کہ مناظرہ آخر ہو گیا۔

(۹) اوسی واحد قہار جل جلالہ کی شہادت سے یہی بتا دیجئے کہ وہ رسالہ ملعونہ جو خاص جناب کے مدرسہ
دیوبند سے اشاعت ہو رہا ہے اس اشاعت کی آپکو اطلاع تو ظاہر مگر اوسمیں آپکا شورہ آپکی شرکت
یا نہیں نہیں تو آپکی رضا و رغبت ہے یا نہیں نہیں تو آپکو سکوت اور اس سکوت کا محصل اجازت ہے یا نہیں؟
تھانوی صاحب حسب عادت خاموش و خود فراموش غرض بات وہی ہو کہ ایک حمام میں سب ننگے
ع بیحیا باش و آنچہ خواہی کن خیر ایسوں کے منہ کہانتک لگیں اصل بات جس پر اس تمہید کا
آغاز تھا عرض کریں کہ اللہ عزوجل جس قلب کو ہدایت فرماتا ہو اوسکا قدم ثبات جادہ حق سے لغزش
نہیں کرتا اگر وقتی شیطان وسوسے ڈالے تو اوسپر اعتماد نہیں کرتے پھر جب امر حق جتا کے دکھاتا ہو سنا
ہوشیار ہو جاتے اور اونکی آنکھیں کھل جاتی ہیں اسکی تصدیق والا حضرت بالا درجت سنئے برکت حضرت

سید حسین حیدر میاں صاحب قبلہ حسینی زیدی واسطی مارہروی دامت برکاتہم کا واقعہ نفیسہ: حضرت والا اجلہ سادات عظام و صاحبزادگان سرکار مارہرہ مطہرہ و تلامذۂ اعلیحضرت تاج الفحول محب الرسول مولانا مولوی حافظ حاج شاہ محمد عبد القادر صاحب قادری عثمانی بدایونی قدس سرہ الشریف سے ہیں لکھنؤ اپنے بعض اعزہ کے معالجہ کو تشریف لائے تھے شیاطین خراب خوار دیوبندیہ کی خرابیں تو ہندوستان میں برساتی حشرات الارض کی طرح پھیلی ہیں حضرت جھوائی ٹولہ میں فروکش تھے دروازہ کے قریب ایک شب کچھ دیوبندی خرابوں کو آپس میں یہ ذکر کرتے سنا کہ مولوی احمد رضا خاں صاحب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علم غیب کے قائل ہو گئے ہیں اور یہ عقیدہ کفر کا ہے اور حسب عادت افترا و تہمت بک رہے تھے حضرت کو بہت ناگوار ہوا مگر اللہ اکبر ادھر رب عزوجل کا ارشاد کہ ان جاءکم فاسق بنبأ فتبینوا جب کوئی فاسق تمہارے پاس کچھ خبر لیکر آئے تو خوب تحقیق کرلو ادھر حضرت میں دین متین کی حرارت صبح ہی اعلیحضرت مجدد المائۃ الحاضرہ کے نام والا نامہ تحریر فرمایا جس کے ہاشمی تیور یہاں تک تھے کہ بہر نوع مجھکو اپنی تسکین کی ضرورت ہے اگر آپ ممکن ہو تو فرما دیجیے جسے کہ ارشاد فرمایا تھا اگر اس میرے عریضہ کا جواب شافی آپ نہ دیں گے تو یہ عقیدہ علم غیب کا مجھکو اپنا تبدیل کرنا پڑیگا۔ اعلیحضرت مجدد دین و ملت نے فوراً یہ خط جو اسوقت بنام **خالص الاعتقاد** آپکے پیش نظر ہے حضرت والا کو رجسٹری بھیجا اور اوسکے ساتھ انباء المصطفیٰ و حسام الحرمین و تمہید ایمان و بطش غیب و ظفر الدین الطیب وغیرہا بھی ارسال کیے الحمد للہ کہ اسی آیۂ کریمہ کا ظہور ہوا کہ تذکروا فاذا هم مبصرون ۝ تقوے والوں پر شیطان کچھ وسوسہ ڈالے تو وہ سخا ہوشیار ہو جاتے ہیں اور اسی دم ان کی آنکھیں کھلجاتی ہیں۔ اس خط و رسائل کو تمام و کمال تین ہفتے میں ملاحظہ فرما کر حضرت والا نے یہ دو گرامی نامے اعلیحضرت کو ارسال فرمائے۔

## نامۂ اول

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۝

نحمدہ و نستعین و نصلی و نسلم علیٰ نبیہ الکریم

حضرت مولانا و بالفضل اولٰنا دام ظلہم و برکاتہم و عمرہم

از احقر سید حسین حیدر بعد تسلیم نیاز عرض خدمت عالی اینکہ نوازشنامہ عالی عز اصدار لایا مسرور فرمایا اللہ تعالیٰ ذات والا کو باین تجدید دین تاسیس دین متین سلامت رکھے اس صدی کے مجدد اللہ تعالیٰ نے ہمارے سب کے واسطے ذات عالی کو بھیجا ہے رسائل عنایت فرمودہ جناب میں نے حرف بحرف پڑھے اور تمام دن انھیں کے مطالعہ میں گزرتا ہے اگرچہ اس مسئلہ میں جو کچھ میں نے وقتاً فوقتاً آپکی زبان سے سنا تھا اور اسی حبل متین کو مضبوط پکڑے ہوئے تھا اب اس تقریر والا نے تو میرے اس عقیدہ کو ایسا فولاد کر دیا ہے کہ جسکا بیان نہیں فتوی انبار المصطفٰے نے بوجہ اپنی طبع عـــہ کے مجھکو کوئی فائدہ نہیں دیا اور نہ اس تحریر کے بعد مجھکو حاجت رہی نسخہ تمہید ایمان کو دیکھکر میں اپنی مسرت کا حال کیا عرض کروں علمائے حرمین شریفین نے جو کچھ تحریر فرمایا وہ مشتے نمونہ خروارے ہے اور میرا یہی عقیدہ ہے اخوت اسلامی و رشتہ خاندانی سے قطع نظر کرکے ابتدا سے میرا یہی عقیدہ ہے کہ اب ہندوستان و عرب میں آپکا مثل نہیں ہے اور یہ امر بلا مبالغہ میرے دل میں راسخ ہو گیا ہے وہ لوگ جن سے اس بات میں مجھ سے گفتگو ہوئی تھی ابھی تک مجھکو نہیں ملے ہیں اب وہ ملیں تو انکو رسالہ حرمین طیبین دکھاؤں اور جواب لوں میں نے دیوان نعت برادرم حسن رضا خاں صاحب مرحوم کو لکھا مرحوم مجھسے وعدہ فرما گئے تھے کہ بعد طبع تجھکو ضرور بھیجوں گا اللہ تعالیٰ انکو اپنی آغوش رحمت میں رکھے۔ مورخہ ۲ ربیع الثانی یوم دوشنبہ رسائل مطبوعہ جدید مجھکو ضرور مع دیوان بھیجدیں آجکل انھیں سے دل بہلاتا ہوں مگر یونہی مطالعہ میں رہتے ہیں اللہ تعالیٰ آپکو زندہ و سلامت رکھے زیادہ و نیاز فقط احقر سید حسین حیدر از لکھنؤ جھوائی ٹولہ مکان حکیم حسن رضا مرحوم۔ اس مدت میں رسائل کین کش پنجہ پیچ و بارش سنگی و پیکان جانگداز بھی بفضلہ تعالیٰ طیار ہو گئے کر حسب الحکم مع دیوان نعت شریف مصنف حضرت مولانا مولوی حاجی حسن رضا خاں صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ روانہ خدمت حضرت والا کیے گئے ادھر اس مدت میں حضرت والا کو وہ مخالفین بھی مل گئے جن کو وہ آگ کی تلواریں دکھا کر حضرت نے پسپا کیا اور یہ دوسرا نامہ نامی اضا فرمایا۔

عـــہ مراد اودھ پنچ دوم کو بہت ناقص چھپا ہے کہ پڑھنے میں دقت ہوتی ہے

## نامۂ دوم

حضرت مولانا مجدد بالفضل والمجد اولینا فظلہم وبرکاتہم علی سائر المسلمین بعد تسلیم نیاز آنکہ پولندہ دیوان نعت شریف مع رسائل عطیہ حضور پہنچے الحمد آپکو زندہ رکھے جن لوگوں سے مجھ سے گفتگو ہوئی تھی وہ اوضعیں مرتضے حسن دربھنگی کے اتباع میں ہیں بارش سنگی واشتہارات بھی انہیں سب سنائے اسپر بڑا تعجب ظاہر کیا میں نے کہا کہ مولنا صاحب نے مناظرہ سے انکار نہ فرمایا. بلکہ ان شرائط پر مباحثہ و مناظرہ تمام طائفہ سے منظور فرمایا اشتہارات وغیرہ دیکھکر کہا کہ اون تک پہنچے نہیں ورنہ وہ ایسے تھے کہ رسالہ کا جواب فوری نہ دیتے میں نے عرض کیا کہ یہ تو پرانا چھپا ہوا ہے کہ ڈاک سے گئی۔ اوس پر کہا کہ اب ہم تحریر کرتے ہیں رسائل کا نام وغیرہ جو جواب آوے گا آپ کو سلیم کریں گے. پھر کہا مولوی صاحب کو لازم نہ تھا کہ علمائے دین کی تکفیر کرتے قلم انکا بہت تیز ہے میں نے کہا کہ یہ قوم اعداء اللہ پر جہاد کے لیے پیدا ہوئی ہے اب تلوار نہیں رہی تو خدا تعالے نے وہی کاٹ جہاد انکے قلم کو عطا فرمادی ہے اثنائے ذکر میں یہ بھی کہا کہ مولوی رشید احمد صاحب کے ایک شاگرد کے مقابلہ میں مولوی صاحب کا سارا عرب دشمن ہو گیا اگر وہاں سے چلے نہ آتے تو بڑی مشکل پڑتی میں نے کہا یہی ایک فقرہ آپنے تجا فرمایا ہے آپکے مضمون کی شہادت جو علمائے حرمین نے دی ہے وہ میرے پاس ہے اوسے دیکھ لیجیے کیسا کیسا بڑا لکھا ۔ مگر اسطرح کا کوئی فقرہ آپ نکال لائیں تو میں مانوں عبارات میں نے پڑھنا شروع کیں اور اُن حیادار و نکار نگ متغیر ہونا شروع ہوا میں لاحول پڑھکر اوٹھ کھڑا ہوا فقط ۲۹-۴-۱۰ مسلمانو ان حضرات کی عیاریاں مکاریاں حیاداریاں ملاحظہ کیں حضرت والا سید صاحب قبلہ دامت برکاتہم کی طرح جس بندہ کو خدا عقل و ایمان و انصاف دیگا وہ ان مکاروں ابلیس شعاروں پہ لاحول ہی پڑھکر اوٹھے گا اب بعونہ تعالی خالص الاعتقاد مطالعہ کیجیے اور اپنے ایمان ویقین ومحبت وغلامی حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو تازگی دیجیے الحمد للہ رب العالمین و افضل الصلاۃ و اکمل السلام علی سیدنا ومولنا و آلہ وصحبہ وابنہ وحزبہ اجمعین آمین۔ سید عبد الرحمن غفرلہ

# خالص الاعتقاد

۱۳۲۸

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

---

بشرف ملاحظہ عالیہ حضرت والا درجت بالا منزلت عظیم البرکۃ حضرت مولٰنا مولوی سید حسین حیدر میاں صاحب قبلہ دامت برکاتہم العلیہ بعد تسلیم و آداب خادمانہ عارض (۱) حضرت والا کو معلوم ہوگا کہ وہابیہ گنگوہ و دیوبند و نانوتہ و تھانہ بھون و دہلی و سہسوان خذلہم اللہ تعالیٰ نے اللہ عز و علا و حضور پر نور سید الانبیا علیہ و علیہم افضل الصلاۃ والثنا کی شان میں کیا کیا کلمات ملعونہ لکھے چھاپے جن پر عامۂ علمائے عرب و ہند نے انکی تکفیر کی۔ کتاب حسام الحرمین مع تمہید ایمان و خلاصۂ فوائد فتاویٰ حاضر خدمت ہیں زیادہ نہو تو صرف دو رسالہ اولیں تمہید ایمان و خلاصۂ فوائد کو حرفاً حرفاً ملاحظہ فرمالیں کہ حق آفتاب سے زیادہ واضح ہو (۲) اس کتاب مستطاب کی اشاعت پر خدا و رسول جل و علا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بدگویوں کی جو حالت اضطراب و پیچ و تاب ہو رہی ہے باہر دو سال سے اسی کتاب کی طبع کے بعد چیختے چلاتے اور طرح طرح کے غل مچاتے رہے جلسوں اخباروں میں گالیوں کے انبار لگاتے سو سو جھوٹ بحث بدلتے ادھر ادھر پلٹے کھاتے ہیں مگر اصل بحث کا جواب دینا درکنار اوسکا نام لیے دہل بکھاتے ہیں بدگویوں میں مرتضیٰ حسن چاندپوری دیوبندی اور اسکے یار غار ثناء اللہ امرتسری غیر مقلد صرف اسی غل مچانے [illegible] چھاپنے کے لیے [illegible]

